**۱۱۰۳۵ - اُم عمر بنت حسان بن زید**

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے روایت نقل کی ہے اور اس کی تعریف کی ہے۔ جہاں تک یحییٰ بن معین رحمۃ اللہ علیہ کا تعلق ہے تو اُنہوں نے یہ کہا ہے: یہ کوئی چیز ہے۔

**۱۱۰۳۶ - اُم عمر (س)**

اس نے اپنے والد عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کے حوالے سے روایت نقل کی ہے۔ اس خاتون سے روایت کرنے میں معاذہ عدویہ منفرد ہے جو ریشم کے حرام ہونے کے بارے میں ہے۔

**۱۱۰۳۷ - ام کلثوم بنت ثمامہ**

اس نے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے۔ اس کا پوتا محمد بن ابراہیم یشکری اس سے حدیث روایت کرنے میں منفرد ہے۔

**۱۱۰۳۸ - اُم کلثوم (دُت)**

اس نے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے۔ عبداللہ بن عبید بن عمیر کھانے سے پہلے بسم اللہ پڑھنے کے بارے میں روایت اس خاتون سے نقل کرنے میں منفرد ہے۔

**۱۱۰۳۹ - اُم کلثوم (دُت)**

اس نے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے استحاضہ کے بارے میں روایت نقل کی ہے۔ حجاج بن ارطاۃ اس سے روایت نقل کرنے میں منفرد ہے۔ شاید سابقہ تینوں خواتین ایک ہی ہیں۔

**۱۱۰۴۰ - اُم کلثوم (م،س،ق) بنت صدیق**

جابر بن عبداللہ اور ایک جماعت نے اس خاتون سے روایت نقل کی ہے۔

**۱۱۰۴۱ - اُم محمد (ق،د)**

یہ زید بن جدعان کی اہلیہ ہے۔ اس نے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے۔ یہ بات پہلے گزر چکی ہے کہ اس خاتون کا نام امیہ یا امینہ ہے۔

**۱۱۰۴۲ - اُم مسکین بنت عاصم بن عمر**

یہ عمر بن عبدالعزیز کی خالہ ہے اور یزید بن معاویہ کی اہلیہ ہے۔ اس خاتون کے حوالے سے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ایک روایت منقول ہے۔ اس خاتون سے اس کا غلام ابوعبداللہ روایت نقل کرنے میں منفرد ہے۔

**۱۱۰۴۳ - اُم مہاجر رومیہ**

یہ خاتون بیان کرتی ہے: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ہمیں اسلام کی پیشکش کی تو ہم نے اسلام قبول کر لیا۔ ایک میں تھی اور ایک دوسری خاتون تھی، تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ہدایت کی کہ ان دونوں خواتین کی حفاظت کرو اور انہیں طہارت کے احکام بتادو۔ عبدالواحد بن زیاد نے ایک بوڑھی خاتون کے حوالے سے اس خاتون سے یہ روایت نقل کی ہے۔

## ۱۱۰۴۴ - اُم مہدی (د س ق)

... بن مقسم اس سے روایت نقل کرنے میں منفرد ہے۔ امام دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں: اس کی حدیث کو صرف ثانوی شواہد کے طور پر ... کیا ... سکتا ہے۔

## ... - اُم یونس (د) بنت شداد

... نے ... پنی رشتہ دار خاتون اُم جحدر سے روایت نقل کی ہے، جس کی شناخت نہیں ہو سکی۔ اس کی نقل کردہ روایت حیض کے بارے ... ہے۔ اس خاتون سے یہ روایت عبدالوارث بن سعید نے نقل کی ہے۔

فصل:

# وہ خواتین جن کا نام ذکر نہیں ہوا

**۱۱۰۴۶ - خطاب بن صالح کی والدہ (د)**

اس نے سلامہ سے روایت نقل کی ہے جبکہ اس سے اس کے بیٹے نے روایت نقل کی ہے۔

**۱۱۰۴۷ - داؤد (د) بن صالح تمار کی والدہ**

اس نے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے جبکہ اس سے اس کے بیٹے نے روایت نقل کی ہے۔

**۱۱۰۴۸ - ابن ابوملیکہ (ذ ق) کی والدہ**

اس نے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے جبکہ اس سے اس کے بیٹے نے روایت نقل کی ہے۔

**۱۱۰۴۹ - عبدالحمید (ذ س) کی والدہ جو بنو ہاشم کا غلام ہے**

اس نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی سے روایت نقل کی ہے' جبکہ اس سے اس کے بیٹے نے روایت نقل کی ہے۔

**۱۱۰۵۰ - عبدالرحمٰن (خ) بن ابوبکرہ کی والدہ**

اس نے حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے' تاہم اس کی حالت کے مجہول ہونے کے باوجود امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے روایت نقل کی ہے۔

**۱۱۰۵۱ - عبدالملک (ذ س) بن ابومحذورہ کی والدہ**

عثمان بن سائب اس سے روایت نقل کرنے میں منفرد ہے۔

**۱۱۰۵۲ - محمد بن حرب (ق) حمصی کی والدہ**

اس نے اپنی والدہ سے روایت نقل کی ہے' جبکہ اس کا بیٹا محمد اس سے روایت نقل کرنے میں منفرد ہے۔

**۱۱۰۵۳ - محمد بن زید بن مہاجر کی والدہ**

یہ اُم حرام ہے' جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔

**۱۱۰۵۴ - محمد بن سائب (ت' ق) بن برکہ کی والدہ**

اس نے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے جبکہ اس خاتون سے اس کے بیٹے نے روایت نقل کی ہے۔

**۱۱۰۵۵ - محمد بن عبدالرحمٰن بن ثوبان (ذ س ق) کی والدہ**

اس خاتون کے حوالے سے سیّدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت منقول ہے جبکہ اس سے اس کے بیٹے نے روایت نقل کی ہے۔

۱۱۰۵۶ - محمد بن قیس قاص (ق) کی والدہ

اس نے سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے جبکہ اس سے اس کے بیٹے نے روایت نقل کی ہے۔

۱۱۰۵۷ - محمد بن ابو یحییٰ اسلمی کی والدہ

اس خاتون کے حوالے سے اُم بلال سے روایت منقول ہے' جبکہ اس خاتون سے اس کے بیٹے نے روایت نقل کی ہے۔

۱۱۰۵۸ - مساور حمیری (ت'ق) کی والدہ

اس نے سیدہ اُم سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے۔اس کا بیٹا اس سے روایت کرنے میں منفرد ہے۔

۱۱۰۵۹ - منبوذ (س) بن ابوسلیمان کی والدہ

اس نے سیّدہ میمونہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے۔جبکہ اس سے اس کے بیٹے منبوذ نے روایت نقل کی ہے۔

۱۱۰۶۰ - محیصہ (د) بن مسعود کی صاحبزادی

اس نے اپنے والد سے روایات نقل کی ہیں۔ابن اسحاق حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ کے غلام کے حوالے سے اس خاتون سے روایت نقل کی ہے۔

۱۱۰۶۱ - اُم حکیم کی والدہ (د'س)

اس سے سیّدہ اُم سلمہ رضی اللہ عنہا سے جبکہ اس سے اس کی بیٹی نے روایت نقل کی ہے۔